## (۹۳) درود سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

ابن حبان اور حاکم میں عبد اللہ بن مسعود انصاری سے ایک روایت یوں مروی ہے کہ ایک شخص آیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بیٹھ گیا اور ہم بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے پھر کہنے لگا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپؐ پر درود بھیجنا تو ہم نے جان لیا مگر نماز میں آپ پر کس طرح درود بھیجیں حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ کا کہنا ہے کہ آپ خاموش ہو گئے یہاں تک کہ ہم نے خیال کیا کہ یہ شخص سوال نہ کرتا تو اچھا ہوتا پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم مجھ پر درود بھیجو تو یوں کہو۔ (حصن حصین صفحہ ۱۳۷)

| |
|---|
| اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ |
| اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد پر جو نبی امی ہیں اور |
| عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا |
| آل حضرت محمد پر جس طرح درود بھیجا تو نے حضرت |
| اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا |
| ابراہیم پر بے شک تو سب خوبیوں سراہا بزرگ ہے اور برکت نازل فرما حضرت |

مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا

محمد پر جو نبی امی ہیں جس طرح برکت نازل فرمائی تو نے حضرت

اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

ابراہیم پر بے شک تو حمید و مجید ہے